فَالصّٰلِحٰتُ قٰنِتٰتٌ حٰفِظٰتٌ لِّلْغَيْبِ

جو نیک بیبیاں ہیں بات مانتی اور مردوں کی پیٹھ پیچھے ہر طرح کی خبر رکھتی ہیں

# بنات النعش

مرآۃ العروس کا دوسرا حصہ

از تصنیفات فاضل اجل جناب شمس العلماء ڈاکٹر مولوی حافظ محمد نذیر احمد خاں صاحب بہادر مرحوم

ایل ایل ڈی ڈی او ایل سابق ڈپٹی کلکٹر و ممبر بورڈ آف ریونیو ریاست حیدرآباد دکن

جسکے تصنیف کرنے سے

عورتوں کی اصلاح حالت اور تمدن میں انکو زیادہ تر کارآمد بنانا مقصود ہے اور

جسکے صلے میں

پانسو روپیہ بطور انعام بموجب اشتہار گورنمنٹ ممالک مغربی و شمالی

مورخہ ۳- اگست سنہ ۱۸۶۹ء نمبری ۱۹۱- الف مصنف کو مرحمت ہوا

مصنف کی نظر ثانی اور ترمیم اور اصلاح اور تحشیہ اور قرارداد فصول اور تجدید رجسٹری کے بعد

حسب فرمائش مولوی بشیر الدین احمد صاحب تعلقدار خلف مصنف مرحوم

باہتمام کیسری داس سیٹھ سپرنٹنڈنٹ

سنہ ۱۹۳۰ء

[illegible]

سلسلہ طبع جدید مرتبہ اول دو ہزار جلد

قیمت ۱۲ خرچہ وی پی

# فہرست مضامین بنات النعش


| مضمون | صفحہ |
| --- | --- |
| حسن آرا کی بدمزاجی اور شرارت | ۳ |
| حسن آرا کو مکتب میں بٹھانے کی صلاح اور استانی اصغری خانم کا مختصر حال | ۴ |
| حسن آرا کا مکتب میں بیٹھنا اور لونڈیوں کی بیجا خوشامد | ۷ |
| حسن آرا کی عادات | ۸ |
| مکتب کی لڑکیوں کا حال | ۱۰ |
| حسن آرا کا مکتب کی لڑکیوں کو نظر حقارت سے دیکھنا اور محمودہ کا اس کو قائل کرنا۔ | ۱۱ |
| محمودہ کی گڑیوں کا گھر دیکھکر حسن آرا کا متعجب ہونا | ۱۲ |
| محمودہ نے حسن آرا کو سینا سکھایا | ۱۴ |
| محمودہ کا حسن آرا کو (دانا کہ غنی ترند محتاج ترانند) کا مضمون سمجھانا | ۱۵ |
| ایک غریب خاندان کی آسودہ زندگی کی مثال دے کر ثابت کرنا کہ تکلفات موجب زحمت ہیں اور آرام طلبی باعث کلفت | ۲۰ |
| صبح خیزی | ۲۶ |
| پڑھنے کے فائدے سن کر حسن آرا کے دل میں شوق کا پیدا ہونا | ۲۹ |
| مسیح الملک ایک بے رحم امیر کی حکایت کا آغاز | ۳۱ |

| مضمون | صفحہ |
| --- | --- |
| بادشاہ رعیت کا خدمت گزار ہے اور اسکے اختیارات محدود ہیں - - - - - | ۳۴ |
| حسن آرا نے پڑھنا شروع کیا - - - - - | ۳۵ |
| حسن آرا سویرے اٹھنے لگی - - - - | ۳۷ |
| مکتب کی لڑکیوں نے مل کر پکوان تلا اور حسن آرا کام کاج میں شریک ہوئی مگر کام کی عادت نہ تھی چھوٹے چھوٹے کاموں میں بھی بڑی دقت اٹھائی - - - - - - | ۳۸ |
| علم جر ثقیل کا تذکرہ مختصر - - - - - | ۴۰ |
| حسن آرا نے کام تو بگاڑا آپ اور ماما پر ناحق خفا ہوئیں - - - - - - - | ۴۲ |
| خیرات دے کر احسان جتانا - - - - - | ۴۳ |
| حسن آرا نے بیچاری ماما کو فضیحت کیا تو محمودہ کا اسکو ملامت کرنا اور خطا معاف کرانے پر مجبور کرنا | ۴۴ |
| نیکی اور سچی خیرات - - - | ۴۵ |
| حساب کی دلچسپ باتیں - - - | ۴۸ |
| قسم کھانے کی برائی | ۵۱ |
| ہمجولیوں میں پاس ادب | ۵۲ |
| زمین کی کشش - - - - - - | ۵۳ |
| وزن مخصوص - - - - - - | ۵۴ |

| مضمون | صفحہ | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|---|
| ہوا کا داب | ۵۶ | مسیح الملک کی باقی حکایت۔ اسکا بعد معزولی | |
| کشش اتصال | ۵۸ | حج کو جانا اور اسکی بیٹی ناز پروردہ کا جس نے | |
| مقناطیس | ۵۹ | امیرزادیوں کی طرح تربیت پائی تھی بدوؤں | |
| زمین گول ہے اور آفتاب کے گرد گھومتی ہے | ۶۱ | کے ہاتھ میں ہوشمند کنیز کے ساتھ گرفتار ہونا | |
| خوردبین | ۶۲ | اور اس حال میں بے ہنری سے تکلیف پانا اور | |
| رنگ | " | ہوشمند کی کوشش سے رہا ہونا | ۱۰۲ |
| متحرک چیزوں میں آنکھ کا غلطی کرنا | ۶۴ | عرب کا جغرافیہ اور بدوؤں کے حالات | ۱۱۴ |
| زمین کے گول ہونے کی دلیل۔ | " | عام جغرافیہ مختصر | ۱۱۵ |
| جسمانی ریاضت اور ایام غدر کی ایک حکایت | | کرۂ زمین کا نقشہ مع حالات عامہ | ۱۱۶ |
| میں اسکے فائدوں کا بیان | ۶۶ | ایشیا۔ یورپ۔ افریقہ کے نقشہ جات | ۱۱۸ |
| زمین کی جسامت اور ہیئت اور تقسیم | ۷۱ | سمندر کے منافع | " |
| تمدن کی وجہ | ۷۲ | مینھ۔ بجلی۔ بادل وغیرہ اور روشنی اور ہوا | |
| آب و ہوا [illegible] | ۷۳ | کی رفتار | ۱۲۰ |
| اہل شہر اور دیہاتیوں کا محاکمہ جسمیں دونوں کی طرز | | انگریزوں کا حال | ۱۲۲ |
| زندگی کا تذکرہ ہے اور ہر ایک کو اسکے عیب پر | | ایک انگریزی خاندان کا حال اور اس کی | |
| متنبہ کر دیا ہے اور گفتگو اور وضع اور حالات اور | | نیک زندگی | ۱۲۳ |
| ذات اور شہر پر بحث کر کے نصیحت کی بہت | | علم تاریخ کا تذکرہ اور آدمیوں کی مختلف رسمیں | ۱۳۳ |
| سی باتیں نکالی ہیں | ۷۷ | اجرام فلکی اور علم ہیئات کے اصول سرسری | |
| عورتوں کے توہمات کی ایک حکایت طولانی | ۹۰ | طور پر اور تھوڑا سا چاند گہن اور سورج گہن | ۱۳۴ |
| حسن آرا [illegible] کی پڑھکر سنائی | ۹۹ | کا بیان۔ | ۱۳۷ |
| خیرات اور [illegible] | ۱۰۰ | حسن آرا کا مکتب سے رخصت ہونا | ۱۳۸ |

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

شاہنشاہ[1] دو جہان خالق کون و مکان[2] کی حمد و ثنا[3] اس واسطے کہ اقرار عبودیت[4] ہی فرض ہو مگر اس فرض کو بتمامہ[5] کون ادا کر سکتا ہو لَوْ كَانَ الْبَحْرُ مِدَادًا لِّكَلِمَاتِ رَبِّي لَنَفِدَ الْبَحْرُ قَبْلَ أَن تَنفَدَ كَلِمَاتُ رَبِّي وَلَوْ جِئْنَا بِمِثْلِهِ مَدَدًا[6] خاتم المرسلین[7] محبوب رب العالمین[8] کی مدح و نعت اس لیئے کہ اظہار ارادت[9] ہی واجب لیکن اس کی بجا آوری پوری پوری کس سے ہو سکتی ہی لَئِنِ اجْتَمَعَتِ الْإِنسُ وَالْجِنُّ عَلَىٰ أَن يَأْتُوا بِمِثْلِ هَٰذَا الْقُرْآنِ لَا يَأْتُونَ بِمِثْلِهِ وَلَوْ كَانَ بَعْضُهُمْ لِبَعْضٍ ظَهِيرًا[10]؛

مراۃ العروس[11] کو پہلے پہل چھپے ہوئے اب تیسرا برس ہی اور جہاں تک مجھ کو معلوم ہی اسی دو سوا دو برس میں اس کی کوئی آٹھ نو بلکہ دس ہزار[12] جلدیں فروخت ہو چکی ہیں اور ہر سمت سے طلب اور ہر طرف سے مانگ چلی آ رہی ہی۔ ایک بابو صاحب اپنی بنگالی زبان میں ترجمہ[13]

---

[1] بادشاہوں کا بادشاہ ۱۲ [2] دنیا اور جو کچھ دنیا میں ہی سب کا پیدا کرنے والا ۱۲ [3] حمد اور ثنا اور مدح اور نعت چاروں کے ایک ہی معنے ہیں تعریف ۱۲ [4] اس کا اقرار ہی کہ ہم تیرے بندے ہیں ۱۲ [5] پورا پورا ۱۲ [6] اگر میں اپنے پروردگار کی تعریفیں لکھنا چاہوں اور سمندر کی سیاہی بناؤں تو تعریفوں کے تمام ہونے سے پہلے سمندر ہو چکے اگرچہ ویسے ہی دوسرے سمندر سے مدد بھی لی جائے ۱۲ [7] جس پر پیغمبری کا خاتمہ ہو گیا ۱۲ [8] پروردگار عالم ۱۲ [9] عقیدتمندی کا ظاہر کرنا ۱۲ [10] اگر انسان اور جنات مل کر چاہیں کہ اس جیسا قرآن بنا لائیں تو نہیں بنا کر لا سکتے اگرچہ ایک دوسرے کی مددگار بھی ہوں ۱۲ [11] مراۃ العروس ۱۲۸۶ھ میں تصنیف ہوئی اور اب ۱۸۶۹ء [illegible] بلکہ دس سے زیادہ ہی شائع ہو چکی ہیں ۱۲ [13] بنگالی اور بھاکھا کے علاوہ کشمیری پنجابی گجراتی میں بھی ترجمہ ہوا ۱۲ ؛

کرتے ہیں۔ ایک پنڈت جی مہاراج بھاکھا میں۔ اور میری استدعا[1]
و فرمائش نہیں بلکہ اپنی آرزو و خواہش سے۔ پسند و قبول کی اس سے بڑھکر
اور کیا دلیل ہوگی ◆

یہ کتاب اسی مرآۃ العروس کا گویا دوسرا حصہ ہے وہی بولی ہے وہی طرز ہے
مرآۃ العروس سے تعلیم اخلاق[2] و خانہ داری مقصود تھی اس سے وہ بھی ہے
مگر ضمناً[3] اور معلومات علمی بخاصّۃ[4] تعلیم دینداری کا ایک مضمون اور رہ گیا ہے
اگر حیات مستعار[5] باقی ہے اور پیٹ کے دھندے یعنی مشاغل[6] خدمت سے
اتنی تھوڑی سی فرصت بھی ملتی رہی جتنی کہ اب گرمی اور برسات کے دنوں
میں نصیب ہو جاتی ہے تو ان شاء اللہ بشرط خیریت اگلے سال تک وہ بھی
ایک کتاب کے پیرائے[7] میں پیش کش ناظرین[8] کیا جائے گا ◆

وما توفیقی الا باللہ علیہ توکلت والیہ انیب[10]

العبد

نذیر احمد وفقہ اللہ[11] التزود لغد

---

[1] درخواست ۱۲ [2] بھلی عادتوں کا سکھانا اور گھر کرنے کا سلیقہ بتانا ۱۲ [3] یعنی ضمن کے طور پر ۱۲ [4] خاص کر کے ۱۲
[5] مانگے کی زندگی ۱۲ [6] نوکری کے کام کاج ۱۲ [7] شکل ۱۲ [8] دیکھنے اور پڑھنے والوں کے سامنے پیش کیا جائیگا ۱۲
[9] کتاب توبۃ النصوح تصنیف بھی ہوئی اور مشتہر بھی ہوئی اور ایسی مقبول ہوئی کہ مصنف کو [illegible] تعلیم نسواں پر [illegible]
کے امتحان میں داخل ہے [10] اور مجھ کو تو صرف خدا کا آسرا ہے اسی پر بھروسا ہے اور اسی کی طرف میں رجوع کرتا ہوں ۱۲
[11] اللہ تعالیٰ اس کو [illegible] توفیق دے کہ کل دینے روز قیامت کے لئے [illegible] آمین ◆

# حسن آرا کی بدمزاجی اور شرارت

حسن آرا کے مزاج کی اُفتاد[1] ایسی بُری پڑی تھی کہ اپنے ہی گھر میں [illegible] بگاڑ تھا نہ ماں کا ادب نہ آپا کا وقر[2] نہ باپ کا ڈر نہ بھائیوں کا لحاظ۔ نوکر ہیں کہ آپ نالاں[3] ہیں۔ لونڈیاں ہیں کہ الگ پناہ مانگتی ہیں۔ غرض حسن آرا سارے گھر کو سر پر اُٹھائے[4] رہتی تھی۔ شاہ زمانی بیگم کے آنے سے چاہئے تھا کہ بڑی خالہ سمجھ کر حسن آرا گھڑی دو گھڑی کو چپ ہو کر بیٹھ جاتی۔ کیا ذکر۔ شاہ زمانی بیگم کو پالکی سے اُترے دیر نہ ہوئی تھی کہ لگاتار دو تین فریادیں آئیں۔ نرگس روتی ہوئی آئی کہ بیگم صاحب! مجھے چھوٹی صاحبزادی نے اس زور سے پتھر مارا کہ میری آنکھ پھوٹتے پھوٹتے بچ گئی۔ سوسن نے آ فریاد کی کہ بیگم صاحب چھوٹی صاحب نے مجھ سے کہا دیکھیں سوسن تیری زبان۔ جوں ہی میں نے دکھانے کو زبان نکالی۔ نیچے سے ٹھوڑی میں ایسا مُکا مارا کہ سارے دانت زبان میں بیٹھ گئے۔ [illegible] بلبلا اٹھی کہ ہائے میرا کان [illegible] گیا۔ دائی چلائی کہ مجھے [illegible] لڑکی کمبخت نے ایسے زور سے لکڑی ماری کہ ہاتھ میں بدھی[5] پڑ گئی۔ باورچی خانے سے ماما نے دہائی دی کہ ابھی کوئی [illegible] سالن کی پتیلیوں میں مٹھیاں بھر بھر کر راکھ جھونک رہی ہیں۔ شاہ زمانی بیگم نے آواز دی کہ حسنا[6] یہاں آؤ۔ خالہ کی آواز پہچان! ہے۔ حسن آرا چلی تو آئی نہ آداب نہ سلام۔ ہاتھوں میں راکھ پاؤں میں کیچڑ۔ اسی طرح بھری بھتری دوڑ خالہ سے لپٹ گئی۔ خالہ نے کہا کہ حسنا تم بہت شوخی کرنے لگی ہو۔ حسن آرا نے کہا اس سنبل چڑیل نے فریاد کی ہوگی۔ یہ کہہ کر خالہ کی گود سے نکل لپک کے خطا

---

[1] افتاد جو ڈھنگ پڑ جاتا ہے اس کو افتاد کہتے ہیں ۱۲ [2] وقر بھی ادب کے قریب قریب ہے ۱۲ [3] یعنی حسن آرا کے ہاتھوں سے روٹھی ہیں ۱۲ [4] [illegible] بہت دنگا کرتی تھی ۱۲ [5] [illegible] [6] یعنی حسن آرا ۱۲ ۔

بے قصور ستبل کا سر گھسوٹ لیا بہتیرا خالہ اِیں اِیں کرتی رہیں ایک نہ سُنی ؎

## حسن آرا کو مکتب میں بٹھانے کی صلاح اور اُستانی صغریٰ کا مختصر حال

تب تو شاہ زمانی بیگم اپنی بہن کی طرف مخاطب ہو کر بولی بوا سلطانہ اس لڑکی کے لئے تو از برائے خدا کوئی اُستانی رکھو۔ سلطانی بیگم نے کہا باجی اماں کیا کروں مہینوں سے اُستانی کی تلاش ہے مگر کہیں نہیں ملتی۔ شاہ زمانی بیگم بولیں اوئی بوا تمھاری بھی وہی کہاوت ہوئی۔ ڈھنڈورا شہر میں لڑکا بغل میں تو تمھارے محلے میں مولوی محمد فاضل کی چھوٹی بہو لاکھ اُستانیوں کی ایک اُستانی ہے۔ سلطانہ نے کہا مجکو آج تک اطلاع نہیں ہوئی دیکھو میں ابھی آدمی بھیجتی ہوں یہ کہکر اپنے گھر کی داروغہ کو بُلایا کہ مانی جی[1] کوئی مولوی صاحب اس محلے میں رہتے ہیں باجی اماں کہتی ہیں اُنکی چھوٹی بہو بہت پڑھی لکھی ہے۔ دیکھو اگر اُستانی گری کی نوکری کریں تو اُن کو بلوا لاؤ۔ کھانا کپڑا اور سو روپے پان تمباکو کا خرچ ہم دینے کو حاضر ہیں اور جب لڑکی پہلا سپارہ ختم کرے گی اور ادب و قاعدہ سیکھ جائے گی تو تنخواہ کے علاوہ بھی ان شاء اللہ تعالیٰ ہم اُستانی جی کو خوش کر دیں گے۔ مانی جی مولوی صاحب کے گھر آئیں محمد کامل[2] کی ماں سے صاحب سلامت ہوئی اور پوچھا اچھی بی مولوی صاحب کی بی بی تم ہی ہو۔ ماما دیانت۔ ہاں بی ہیں آؤ۔ بیٹھو کہاں سے آئیں۔ مانی جی۔ تمھاری چھوٹی بہو کہاں ہیں۔ محمد کامل کی ماں۔ کوٹھے پر ہیں۔ مانی جی۔ میں ان کے پاس اوپر جاؤں۔ دیانت۔ آپ اپنا پتہ نشان بتلا دیجیے بہو صاحب یہیں آجائیں گی مانی جی۔ میں حکیم صاحب کے گھر سے آئی ہوں یہ سُن کر محمد کامل کی ماں نے نام بنام سب چھوٹے بڑوں کی خیر و عافیت پوچھی۔ اور مانی سے کہا تمیزدار بہو سے کیا کام ہے۔ مانی جی۔ وہی آئیں تو کہوں تمیزدار کے نیچے اُترنے کا وقت بھی آگیا تھا کیونکہ عصر کی نماز پڑھ کر صغریٰ نیچے اُتر آتی تھی اور مغرب اور عشا دونوں نمازیں نیچے پڑھا کرتی تھی۔ صغریٰ کو مانی جی نے دیکھا۔ تو اُستانی گری کی نوکری کیواسطے کہتے ہوئے تامل کیا۔ باتوں ہی باتوں میں اتنا البتہ کہا کہ بیگم صاحب کو اپنی چھوٹی بیٹی کا تعلیم کرانا منظور ہے

[1] گھر میں جو عورت داروغہ کا کام دے اُس کو مانی کہکر بلایا جاتا ہے ۱۲

[2] محمد کامل مولوی محمد فاضل کا چھوٹا بیٹا اور اُستانی صغریٰ خانم کا شوہر ہے۔ صغریٰ کا سُسرالی خطاب تمیزدار بہو بھی ہے۔ دیانت ان لوگوں کے گھر کی ماما۔ ان سب لوگوں کا قصہ کتاب مرآۃ العروس میں مفصل بیان کیا گیا ہے ۱۲ ؎

بڑی بیگم صاحب نے آپ کا ذکر کیا تو بیگم صاحب نے مجھ کو بھیجا۔ صغری نے کہا دونوں بیگم صاحبوں کو میری طرف
سے بہت بہت سلام کہنا اور یہ بھی کہنا کہ جیسا کچھ برا بھلا مجھ کو آتا ہے مجھے کسی سے دریغ نہیں اسی واسطے
انسان پڑھتا لکھتا ہے کہ دوسرے کو فائدہ پہنچائے۔ اور بڑی بیگم صاحب کو معلوم ہوگا کہ میں اپنے میکے میں کتنی
لڑکیوں کو پڑھاتی تھی میرا جی تو بہت ہی بہت چاہتا ہے کہ بیگم صاحب کی لڑکی کو پڑھاؤں لیکن کیا کروں تو بیگم
صاحب لڑکی کو یہاں بھیجیں گی ورنہ میرا جانا وہاں ہو سکتا ہے۔ مانی جی نے تنخواہ کا نام صاف تو نہ لیا
لیکن دبی زبان سے اس قدر کہا کہ بیگم صاحب ہر طرح خرچ بات کی ذمہ داری کرنے کو بھی موجود ہیں صغری نے
کہا یہ سب اُن کی مہربانی ہے ان کی ریاست کو یہی بات زیبا ہے لیکن اُن کے زیر سایہ ہم غریب بھی بڑے چین سے ہیں تو
خدا ننگا بھوکا نہیں رکھتا۔ بے داموں کی لونڈی بن کر خدمت کرنے کو تو میں حاضر ہوں اور تنخواہ دار استانی درکار
ہو تو شہر میں بہت ملیں گی اس کے بعد مانی جی نے صغری کا حال پوچھا اور جب یہ سنا کہ یہ تحصیلدار کی بیٹی ہے اور
مولوی محمد فاضل بھی پچاس روپیہ ماہوار کے نوکر ہیں تو مانی کو ندامت ہوئی کہ نوکری کا اشارہ ناحق کیا مانی
ہر چند نوابی کارخانے دیکھے ہوئے تھی لیکن صغری کی شستہ تقریر سن کر دنگ ہو گئی اور معذرت کی کہ بی مجھ کو
معاف کرنا صغری نے کہا کہ کیوں تم مجھ کو کانٹوں میں گھسیٹتی ہو۔ اول تو نوکری کچھ گناہ نہیں عیب نہیں اور
نوکری بھی حکیم صاحب کی لڑکی کے پڑھانے کی اور پھر ناواقفیت کے سبب اگر تم نے پوچھا تو کیا مضائقہ
غرض مانی جی رخصت ہوئیں اور وہاں جا کر کہا کہ بیگم صاحب استانی تو واقع میں ہزار استانیوں کی ایک استانی ہے
جس کی صورت دیکھنے سے آدمی بنجائے۔ پاس بیٹھنے سے انسانیت حاصل کرے۔ سایہ پڑ جانے سے
سلیقہ سیکھے۔ ہوا لگ جانے سے ادب پکڑے۔ لیکن نوکری کرنے والی نہیں تحصیلدار کی بیٹی ہے رئیس کے
مختار کی بہو۔ گھر میں مانو کہ ہے۔ دالان میں چاندنی بچھی ہے چاندنی پر سوزنی اوپر سے گاؤ تکیہ لگا ہوا ہے
اچھی خوش گزران زندگی۔ بھلا ان کو نوکری کی کیا پروا ہے۔ شاہ زمانی۔ سچ ہے بوا سلطانہ تم نے
مانی جی کو بھیجا تو تھا لیکن مجھ کو یقین نہ تھا کہ وہ نوکری کریں گی ؛
مانی جی لیکن وہ تو ایسی اچھی آدمی ہیں کہ مفت پڑھانے کو خوشی سے راضی ہیں سلطانہ۔ یہاں آ کر مانی جی

---

۱ یعنی آہستہ آہستہ بات کو چبا کر ۱۲ ۲ لفظی معنی دھوئی ہوئی اور مرادی معنی صاف ۱۲ ۳ حیران ۱۲ ۴ یہ ایک محاورہ ہے یعنی
گنہگار یا شرمندہ کرتی ہو ۱۲ ۵ سفید کپڑا جو فرش پر بچھایا جائے اس کو چاندنی کہتے ہیں ۱۲ ۶ سفید کپڑے کی دوہری تہلی تو شک جس میں
تھوڑی سی روئی بھر کر خوبصورت گندوں سے سی دیتے ہیں ۱۲ ۷ بڑا موٹا تکیہ جس سے پیٹھ لگا کر بیٹھتے ہیں ۱۲ ؛

عادتوں میں نہ ہو۔ مکتب میں گئی تو شرارت۔ بدمزاجی۔ بدزبانی۔ خودپسندی۔ بے حیائی۔ جنگجوئی۔ حسد۔ دروغگوئی
غیبت۔ بدلحاظی۔ لالچ۔ بےصبری۔ سستی۔ بےہنری۔ بدسلیقگی اپنی قدیمی سہیلیوں کو ساتھ لیتی گئی۔ چونکہ
اُستانی جی خود ماشاء اللہ امیر گھر کی بیٹی اور امیروں کے دستور قاعدے سے بخوبی واقف تھیں اِن کو تو
حسن آرا کے چوچلے اور اُسکے نوکروں کی نازبرداریاں دیکھ کر کچھ بھی اچنبھا نہیں ہوا۔ مگر مکتب کی لڑکیوں
کو اچھا خاصا تماشہ مل گیا۔ کیسا پڑھنا اور کس کا سبق یاد کرنا سب کی سب ... حسن آرا اور اُس
کے ساتھ والیوں کو دیکھنے۔ صغری نے دیکھا کہ اسی سنگت نے حسن آرا کو ٹھیٹ بھر کر بگاڑا ہے۔ اگر اب بھی یہ
سنگ ساتھ موجود رہا تو تعلیم و تربیت کا اثر ہونا معلوم۔ ماں جی سے کہا کہ اب لوگوں کو اجازت دیجئے کہ گھر کا
کام کاج دیکھیں مکتب کی لڑکیاں بھی انہی میں محو ہو رہی ہیں اور حسن آرا بیگم کا دل بھی اُچاٹ ہوا چلا
جاتا ہے۔ ماں جی سمجھدار تو تھی ہی سنتے کے ساتھ سب کو رخصت کا اشارہ کیا۔ مگر لونڈیاں چلنے کا نام
سنکر بے طرح مچلیں۔ ایک نے کہا واہ بھلا صاحبزادی کے بے مجھکو ایک دم قرار ہوگا۔ گھر میں مجھ سے بیٹھا جائیگا۔
دوسری بولی ماں جی ایسی نوکری کو سلام ہے میں نے کچھ روٹی کپڑے کے لالچ سے نوکری نہیں کی۔ ایک
اس بچی کی محبت تنخواہ ہے تو یہ ہے اور انعام ہے تو یہ ہے۔ اِن نوکروں کا مطلب یہ تھا کہ حسن آرا کے حیلے سے گھر
کے کام دھندے سے بچیں۔ یہ سُن کر صغری نے کہا بوا بیگم صاحب سے بڑھ کر محبت کا دعویٰ تو دعویٰ ہی دعویٰ
ہے وہی کہاوت ہے۔ ماں سے زیادہ چاہے پھاپھا کٹنی کہلائے۔ اور خدا نخواستہ رخصت نہیں وداع نہیں یہاں سے
چار قدم پر گھر لگا ہے۔ مکتب میں دیکھتی ہو ہر گھڑی کتنی کوتاہی ہے لڑکیوں میں تم سب کا اُٹھنا بیٹھنا اِن کے پڑھنے
لکھنے میں ضرور حرج ڈالے گا بہتر ہے اس وقت چلی جاؤ۔ ... صاحبزادی کو
پنکھا جھلنے ... رہنا ضرور ہے۔ صغری نے جواب دیا کہ آخر ہم سب لوگ اپنا سب کام
اپنے ہاتھوں کرتے ہی ہیں اتنا کام بوا حسن آرا بیگم کا کر دیں گے تو ہاتھ گھس نہیں جائیں گے غرض کہ
زبردستی صغری نے سب کو باہر دھکیلا۔ ماں جی بغدادی قاعدہ اور عم کا سپارہ بھی ایک خوشخط کے جزدان
... بغل میں داب لائی تھیں چلنے لگیں تو وہ جزدان حسن آرا کو دینے لگیں صغری نے پوچھا کہ یہ کیا ہے۔
ماں جی۔ بغدادی قاعدہ اور عم کا سپارہ ہے۔ دیکھئے تو سہی کیا پاکیزہ خط ہے۔ صغری۔ مگر بالفعل اسکی ضرورت

۵۱ اپنے تئیں سب سے بہتر سمجھنا ۱۲ ۵۲ بے دھڑک رہنا ۱۲ ۵۳ ہر ایک سے لڑنا ۱۲ ۵۴ کسی سے جلنا ۱۲ ۵۵ جھوٹ بولنا ۱۲ ۵۶ پیٹھ پیچھے کسی کو برا کہنا ۱۲ ۵۷ اچھی طرح بہت کچھ ۱۲ ۵۸ کم ۱۲

نہیں نانی جی آخر صاحبزادی کو کیا شروع کرایئے گا۔ استانی جی ابھی تو کچھ بھی نہیں۔ نانی جی کچھ بھی نہیں تو
پھر مکتب میں بیٹھنے سے حاصل۔ صغریٰ مجھ کو تو ہتھیلی پر سرسوں[1] جمانی نہیں آتی۔ حاصل حصول جو کچھ ہوگا چند روز میں آپ ہی
نظر آجائے گا۔ خلاف خواہش پڑھانا میرا دستور نہیں۔ پڑھنا پڑھانا ابھی تب ہی فائدہ دیتا ہے جب پڑھنے والا خوشی
کرے ورنہ مارے باندھے کچھ پڑھا پڑھایا بھی تو کیا۔ اول تو ایسا پڑھا یاد نہیں رہتا۔ دوسرے جب دل نہیں چاہتا
تو زبردستی کرنے سے الٹا ذہن کند ہوتا ہے۔ نانی جی سچ ہے۔ مگر بچوں کی خواہش پر ملتوی رکھا کریئے تو پڑھنا لکھنا
نسیت و نابود ہو جائے۔ صغریٰ میں یہ نہیں کہتی کہ سب بچے شوق ہی سے پڑھا کرتے ہیں۔ مگر میں نے اپنا یہی دستور
رکھا ہے کہ اول علم کا شوق دل میں پیدا کر دیتی ہوں تب پڑھنا شروع کراتی ہوں۔ نانی جی۔ سبحان اللہ شوق
ہو تو پڑھنا کیا بڑی بات ہے بے شوق سے جو برسوں میں نہ ہو وہ شوق والا مہینوں میں کر دکھائے۔ مگر صاحبزادی
تو پڑھنے کے نام سے کوسوں بھاگتی ہیں ان کو تو خدا ہی شوق دیگا تو ہوگا۔ صغریٰ نانی جی ان شاء اللہ حسن آرا بیگم
پڑھنے کے لئے ہاتھ جوڑیں۔ پاؤں پڑیں منتیں کریں۔ تب تو سہی۔ غرضکہ ساتھ والیاں تو سب رخصت
ہوئیں۔ حسن آرا اکیلی صغریٰ خانم کے پاس رہ گئی۔ صغریٰ اول تو خود بڑی زیرک[2] تھی حسن آرا کی طبیعت تو تھوڑی
ہی دیر کے طرز و انداز سے سمجھ گئی۔ دوسرے ایک محلہ کا واسطہ بہت کچھ پہلے سے سن سنا چکی تھی۔ غرض
جو دقتیں[3] حسن آرا کی اصلاح میں پیش آنے والی تھیں اصغری کو سب معلوم تھیں۔ خیریت[4] اتنی تھی کہ حسن آرا کے
مزاج میں جہاں دنیا بھر کی خرابیاں تھیں ایک یہ اچھائی بھی تھی کہ ذہین اور سمجھدار ہونے کے علاوہ نیک ذات
بھی تھی۔ فوراً اس کا دل اچھی بات کا اثر قبول کر لیتا تھا اور اگر اس سے کوئی خطا ہو جاتی اور نرمی سے اسکو متنبہ[5]
کر دیا جاتا تو قائل اور نادم ہو کر اپنی حرکت پر تاسف[6] اور تلافی مافات[7] میں کوشش کرتی۔ اتنی ہی بات کا سہارا تھا
کہ صغریٰ خانم نے اُن کی تعلیم کا بیڑا اٹھالیا[8]۔ اصل میں حسن آرا کا مزاج نہایت نیک تھا ناز پروردگی[9] اور دولتمندی سے
جن خرابیوں کا پیدا ہونا ممکن ہے وہ البتہ ہمنشینی کی صحبت[10] سے ان کے مزاج میں اثر کر گئی تھیں۔ حسن آرا جب مکتب میں بیٹھی

---

[1] یہ ایک محاورہ ہے جس کے معنی یہ ہیں کہ ایک کام کو جلدی وقت سے پہلے کر دیا جائے کہتے ہیں سرسوں بہت ہی جلد جم کر تیار
ہوتی ہے یہیں سے یہ محاورہ نکلا ہے [2] دانشمند بات کی تاڑ جانے والی ہے [3] صورت مشکل ہے [4] مشکلیں ہے [5] دستور ہے [illegible]
محاورے کی رو سے یہاں خیریت ایسے طور پر استعمال کیا گیا ہے کہ اتنا غنیمت تھا ہے [6] خبردار [illegible]
جو بات گذر چکی یا ہو گئی اس کا بدلہ ہے [8] اپنے ذمے لیا ہے [9] لاڈ و پیار ہے [10] صحبت کے درجے کو ۱۲

تو اصل خیر سے گیارھویں برس میں تھی۔ اور ہر چند اس وقت تک مکتب میں لڑکیوں کی کچھ بہت بھیڑ بھاڑ نہ تھی تاہم
اصغری کی سند محمودہ، زینب، آمنہ، رابعہ، کلثوم، کنیز فاطمہ، خیر النساء، ہاجرہ، شہر بانو دس لڑکیاں مکتب میں بیٹھی تھیں۔

## مکتب کی لڑکیوں کا حال

یہ لڑکیاں کچھ حسن آرا کی طرح سب کی سب امیر زادیاں تو تھیں ہی نہیں اکثر تو پیشہ وروں کی بیٹیاں تھیں
اور بعض خوش باش[1] نوکری پیشہ لوگوں کی۔ اگرچہ حسن آرا کے مقابلے میں سب کی سب غریب تھیں مگر بمقابلہ
یکدیگر[2] کوئی زیادہ خوشحال تھی۔ کوئی متوسط الحال کوئی نہایت غریب اور جس طرح ان کی حالتیں متفاوت تھیں
ان کی صورتیں اور سیرتیں بھی ہر ایک دوسری سے مختلف تھیں۔ مگر مکتب کی تعلیم نے سیرتوں کے اختلاف کو
بالکل مٹا دیا تھا۔ یہ لڑکیاں باوجودیکہ کئی گھروں کی تھیں تاہم آپس میں ایسی ملی جلی رہتی تھیں کہ گویا سب کی سب
سگی بہنیں ہیں۔ ان میں کبھی لڑائی ہوتی نہ کبھی کسی طرح کی رنجش[3] پیدا ہوتی۔ صورتوں کے اختلاف کا رفع[4] کر دینا
تو اصغری کے اختیار میں نہ تھا۔ البتہ کر دیا تھا کہ کسی کے نزدیک اختلاف صورت کی کچھ وقعت باقی نہیں رہی
تھی۔ جو رنگ کی اجلی اور گوری چٹی تھی وہ کبھی سیاہ فام[5] کالی بھجنگ[6] کو نظر حقارت سے نہ دیکھتی نہ اپنی صباحت[7]
پر ناز کرتی اور جس کا نقشہ اچھا تھا وہ کم رو سے نفرت نہ کرتی اور نہ اپنے چہرے مہرے کو دیکھ کر خوش ہوتی۔ امیری
غریبی سے تو یہاں کچھ بحث ہی نہ تھی۔ کوئی نہیں جانتی تھی کہ امیری کیا بلا ہے اور غریب ہونا بھی کچھ حقارت
کی بات ہے۔ حسن آرا کا مکتب میں بیٹھنا تھا کہ صورت شکل اور امیری غریبی کے مضمون تازہ ہو گئے اور حسن آرا کے
ساتھ ہی غریبوں کو دیکھ کر لگی تیوری چڑھانے اور منہ بنانے۔ پاس بیٹھنا تو درکنار، دور سے غریب لڑکیوں کا مکتب
میں بیٹھنا بھی اس کو ناگوار ہوا۔ اور صورت شکل پر تو حسن آرا کو اس بلا کا گھمنڈ تھا کہ بعض لڑکیوں کو دیکھ کر
بے اختیار ہنس دیتی اور بے تامل کہہ بیٹھتی "صورت نہ شکل بھاڑ میں سے نکل"۔ محمودہ اور حسن آرا سے ایک طرح کی
پہلی جان پہچان تھی۔ دو چار دفعہ کسی شادی بیاہ میں دیکھنے بلکہ بات چیت کرنے کا بھی اتفاق ہوا تھا۔ سو قاعدہ
ہے کہ آدمی جو کسی نئی جگہ جاتا ہے تو وہاں کے لوگوں کا حال اپنے کسی جان پہچان سے پوچھتا ہے۔ حسن آرا محمودہ

---

[1] جو لوگ کہیں کے اصلی رہنے والے نہ ہوں بلکہ نوکری کی ضرورت سے جہاں کہیں ان کی نوکری ہوئی وہیں رہنے لگے ۱۲ [2] پیچ کی [illegible] ۱۲ [3] کدورت ۱۲ [4] دور کر دینا ۱۲ [5] رنگ ۱۲ [6] بہت کالی ۱۲ [7] رنگت کی سفیدی ۱۲

کے پاس تو بیٹھی ہی تھی جھٹ پٹ مکتب کی لڑکیوں کا حال محمودہ سے پوچھنے لگی +

## حسن آرا کا مکتب کی لڑکیوں کو نظر حقارت سے دیکھنا اور محمودہ کا اس کو قائل کرنا

زبیدہ کی طرف اشارہ کر کے کہا کیوں بوا محمودہ بیگم یہ سامنے والی چیچک رو لڑکی تبارک کی روٹی[1] کا سا منہ بنائے ہوئے کون ہے یہ کہہ کر حسن آرا آپ ہی آپ ہنسی اور اس امید سے کہ محمودہ بھی ایسی پھبتی سن کر پھڑک جائے گی محمودہ کا منہ دیکھنے لگی۔ یہاں محمودہ پر اس کا بالکل الٹا اثر ہوا منہ سے تو کچھ نہ کہا مگر حسن آرا کی بات کو اسقدر حقارت سے سنا کہ اس کے چہرے سے یہ بات ظاہر ہو گئی اور بے رخ ہو کر جواب دیا کہ یہ امیر خاں کی چھوٹی بیٹی ہے زبیدہ ان کا نام ہے ان کے ابا رفو کا کام کرتے ہیں حسن آرا اچھی کیسے رفوگر ہیں بیٹی کے چہرے میں پیوند لگا کر رفو نہیں کرتے محمودہ۔ بیٹی چیچک رو ہی منہ پھٹ[2] نہیں ہیں۔ منہ پھٹ ہوتی تو رفو کرتے[3] حسن آرا۔ اور ان کے پہلو میں یہ دوسری کالی کالی کون ہے جیسے سیہ تاب کا میر فرش رکھا ہو محمودہ۔ یہ بیچاری ایک غریب قلعی گر کی بیٹی ہے حسن آرا۔ گھر کے گھر میں چہرے پر قلعی نہیں کرالیتی محمودہ امیروں کے گھر قلعی کرنے سے فرصت نہ ملتی ہو گی[4]۔ حسن آرا اچھی یہ کونے میں کون لڑکی بیٹھی ہے لے ہے رونے میں اس کی صورت کیسی بے رونق ہو جاتی ہے محمودہ رونے میں سب ہی کی صورت بگڑ جاتی ہے حسن آرا ہماری تو نہیں بگڑتی۔ محمودہ آپ نے کیونکر جانا حسن آرا میں نے روتے میں اپنا منہ آئینے میں دیکھا تھا۔ تو خاصی پیاری پیاری صورت تھی۔ بلکہ لال منہ ہو جانے سے چہرہ اور بھی گرم گرم نکل آتا تھا۔ محمودہ۔ روتی صورت کی تعریف میں نے آپ ہی سے سنی ہے خیر آپ کو آپ کا بسورتا ہوا حسن مبارک رہے۔ یہاں کوئی اس کا خواہاں نہیں۔ اسی طرح حسن آرا نے اور بھی چند پھبتیاں کہیں مگر دیکھا تو محمودہ نے کچھ داد نہ دی[5]۔ آخر حسن آرا کھسیانی ہو اپنا سا منہ لے کر رہ گئی۔ مگر پہلے ہی دن سے

---

[1] روپے میں برابر کی کھانڈ برابر کا دودھ ڈال کر روٹی پکائی جاتی ہے اس پر تبارک الذی کا ختم پڑھ کر مردوں کی فاتحہ دلواتے ہیں وہ تبارک کی روٹی کہلاتی ہے ایک تو وہ روٹی خود دانے دار ہوتی ہے اور اوپر سے لگاتے ہیں خشخاش حسن آرا نے چیچک رو کو جو تبارک کی روٹی سے تشبیہ دی پھبتی خوب کہی ۱۲ [2] جس کی زبان کو روک نہ ہو اور جو جی میں آئے بک دیا کرے ۱۲ [3] محمودہ نے اس کی بات کو اسی پر الٹ دیا کہ تم منہ پھٹ ہو تو تم کو رفو کرانے کی زیادہ ضرورت ہے ۱۲ [4] یہاں بھی محمودہ نے حسن آرا ہی کو قائل کیا کہ تم امیر ہو تو قلعی گر کو تمہارے گھر قلعی کرنے سے کہاں فرصت ۱۲ [5] داد نہ دی یعنی شاباش نہ دی ۱۲ +

امیری کے غم میں حسن آرا نے مکتب میں اپنا ایسا تسلط بٹھانا شروع کیا کہ گویا سب لڑکیاں اس کی لونڈیاں ہیں اور بے تکلف لگی سب پر حکم چلانے۔ صغریٰ خانم کو ابتدا میں اس کا اہتمام ضرور تھا کہ حسن آرا کو مکتب سے بیدلی نہ ہونے پائے کیونکہ ان کو بخوبی معلوم تھا کہ اگر کہیں اس کا جی اچاٹ ہوا تو پھر ادھر کی دنیا ادھر ہو جائیگی مگر چند کی بندی مکتب کی طرف رخ نہ کرے گی۔ مکتب کی لڑکیاں تو حسن آرا کا طرز مدارات دیکھ کر ٹھٹک چلی تھیں اور ایک عام نفرت حسن آرا کی طرف سے سب کو ہو گئی تھی۔ جب حسن آرا اپنے تئیں کھینچتی۔ لڑکیاں اس سے کنارہ کشی کرتیں اور حقیقت میں چڑائی کی لیتی لڑکیاں اس کو ذلیل سمجھتیں۔ صغریٰ نے اشارے سے سب کو روک دیا اور سمجھا دیا کہ حسن آرا بہت اچھی لڑکی ہے اور بڑے گھر کی بیٹی ہے۔ سہیلی تم کو ہاتھ لگی ہے تھوڑے دن صبر کرو اور اس کو بیدل نہ ہونے دو بیچاری وحشی طائر وحشی کی طرح تازہ گرفتار قفس ہے۔ اگر کہیں تم نے اس کو بھڑکا دیا تو پھڑپھڑا کر اڑ جائیگی اور پھر نہ پکڑائی دیگی اور اگر پرچ گیا تو دیکھنا کیسی کیسی چہچہیں سناتی اور دلوں کو لبھاتی ہے ÷ غرض ادھر تو لڑکیاں دلداری پر آمادہ ہوئیں۔ اودھر استانی جی نے پڑھنے لکھنے کا نام تک منھ سے نکالا پھر حسن آرا کو وحشت کی کیا وجہ تھی۔ تھوڑے ہی دنوں میں لڑکیوں سے ایسی بے تکلف ہو گئی کہ گویا ان میں ایک مدت سے ملی جلی ہوئی ہے اور خود بالتماس و تقاضا کر کے محمودہ کی گڑیاں کھلوائیں ÷

## محمودہ کی گڑیوں کا گھر دیکھ کر حسن آرا کا متعجب ہونا

اگرچہ حسن آرا کے گھر گڑیاں بہت کثرت سے تھیں لیکن محمودہ کی گڑیوں کو دیکھ کر نہایت متعجب ہوئی۔ حسن آرا کی گڑیاں بازاری گڑیاں تھیں۔ صورت دیکھو تو بھونڈی۔ جوڑے دیکھو تو بے ڈھب۔ چھوٹا مصالح۔ کھوٹا کام۔ نہ سلائی درست۔ نہ ٹنکائی ٹھیک۔ مگر محمودہ کی گڑیاں سر سے پاؤں تک اس کے اپنے ہاتھ کی کاڑھی بنائی تھیں کہاں وہ بازاری بیگاری کام۔ کہاں یہ خانہ ساز۔ حسن آرا نے گڑیوں کے لئے بنا بنایا لکڑی کا دو منزلہ گھر پندرہ روپیہ کو مول لیا تھا۔ اور اسی پر اتراتی تھی۔ محمودہ نے تیلیوں اور پنی کا نہایت خوبصورت خوش قطع

---

[illegible] ۱۲ [illegible] ۱۲ [illegible] ایک [illegible]

[illegible] پر جو آدمی سے ہلا ہوا ہو ۱۲ [illegible] یعنی ہاتھ پکڑ کر پھر [illegible] بند کی گئی ہو ۱۲

[illegible] کر دیا ۱۲ [illegible] بلبل۔ مینا۔ لال وغیرہ کی آواز کو کہتے ہیں ۱۲ [illegible] میزان ۱۲ [illegible] نفرت کرتی ۱۲ [illegible] گھر کا بنا ہوا ۱۲

مکان خود بنایا تھا۔ حسن آرا کو محمودہ کی گڑیاں دیکھ کر اول مرتبہ یہ خیال ہوا کہ ہنر اور سلیقے کے آگے مال دولت
ہیچ ہے۔ اپنے ہاتھ کے ہنر سے جو وہ کام لے سکتے ہیں جو دولت سے نہیں نکل سکتا۔ بار بار حیران ہو ہو کر
محمودہ سے پوچھتی اے ہے یہ ننھا سا کارچوبی[1] لتو بھی تم ہی نے سیا ہے اچھی سیج کنارہ پلنگ کے تکیے تم ہی نے بنائے
ہیں۔ اس صفائی جوڑے ہیں تو مصالح ٹھپا اٹا ٹانکا ہوا نہیں لگتا۔ اس جھنگے[2] کا کرتہ تو ضرور استانی جی نے
قطع کیا ہوگا بھلا سب تو ہے یہ ٹاپٹی کے پردے کہاں سے لئے۔ یہ گنگا جمنی تاروں بھرا دوپٹہ کس نے دیا
بلا کے موافق نہیں غضب ہے ازار بند ہیں۔ اے لو او سنو ابرک کے جھاڑ کاغذ کے پنکھے۔ ابری کی دریاں اجی ہو
دیکھو سینکوں کی چلمنیں سرکنڈوں کے کھمبے۔ غرضکہ محمودہ کی گڑیاں دیکھ کر حسن آرا ایسی حیرت[3] زدہ ہوگئی تھی
کہ متعجب ہو ہو کر محمودہ ہی کو دکھاتی تھی۔ محمودہ نے حسن آرا کے تمام تر تعجب کا یہی جواب دیا کہ یہ سب کچھ میرا ہی
کیا دھرا اور میرا ہی سیا پرویا ہے اور کچھ بڑی بات نہیں اگر آپ دو مہینے بھی سینے پرونے پر جی لگائیں تو اس سے
کہیں بہتر بنا سکتی ہیں مجھ کو گڑیاں کھیلنے کا شوق بھی نہیں استانی جی جب کوئی نیا کام سکھاتی ہیں تو میں پہلے
گڑیوں پر ہاتھ صاف کرتی ہوں یہ جو کچھ آپ نے دیکھا یہ میری شروع شروع کی مشق ہے۔ حسن آرا۔ دو مہینے میں
اس سے بہتر بنا سکتی ہوں۔ محمودہ۔ بے شک بلکہ اس سے بھی کم میں۔ حسن آرا۔ بس اس میں سلائی ہی سلائی ہے
محمودہ۔ اور کیا اور سلائی بھی نری سیدھی[4]۔ حسن آرا۔ بھلا اتنا سینا مجھ کو دو مہینے میں کیونکر آجائے گا۔ محمودہ۔ اگر آپ
جی لگائیں تو میرا ذمہ۔ دو مہینے میں خاصی طرح فراغت سے سیکھ جائیے گا۔ حسن آرا۔ ابھی تو مجھ کو دھاگا پرونا بھی
نہیں آتا۔ کل شام کی تو بات۔ انا مجھ سے سوئی میں دھاگا پرو رہی تھی۔ آپ خیر سے عینک لگائے تھیں ہم پاس بیٹھے
رہتی ہیں پھر بھی خیال کہ انہیں سمجھتا میں جو پہیلی کھیلتی ہو انکلی تو مجھ سے [illegible] اچھی بیٹھی اپنی انا کا ایک
کام نہیں کر دیتیں۔ ذرا دھاگا پرو دو۔ رعشے[5] کے مارے میری تو انگلیاں کہنے میں نہیں ہیں۔ حسرت گلے
سے لگی پھرتی ہے کسی طرح گونتھے[6] کا نکا کر کے [illegible] کیا ہو گریبان رہ گیا ہے۔ میں نے بہت کوشش کی دھاگا
تونا کے منہ پر آجاتا تھا مگر پرویا نہ گیا۔ تب تو میرا جی جل گیا۔ اور میں نے سوئی اٹھا کر دور پھینک دی

---

[1] ایک قسم کا سنہری کام جو کپڑوں پر بنایا جاتا ہے ۱۲ [2] گرہ یا کے بچے کو جھنگلے کہتے ہیں ۱۲ [3] حیران ۱۲ [4] سیدھی سلائی کو تیپچی کہتے ہیں ۱۲ [5] کانپنا اور یہاں ہاتھ کا [illegible] ۱۲ [6] [illegible] میں نہیں ۱۲ [7] بڑی سلائی کو گونتھنا کہتے ہیں ۱۲ [8] سیدھی سلائی سے کپڑے کو تیار کرنے کو کھڑا کرنا کہتے ہیں ۱۲

محمودہ۔ کیسا ہی آسان کام ہو تھوڑی بہت محنت ضرور چاہتا ہے اور خاص کر سینا تو بڑی پتّے[1] ماری کا کام ہے۔ دھاگا پرو لینا تو کچھ بھی مشکل نہیں۔ بلکہ کُھل جانے سے دھاگے کے سرے پر پھوسڑے نکل آتے ہیں اُنکو چٹکی سے مروڑ کر دبا دینا چاہئے۔ پھر تو شاید پرونے میں دیر نہ ہو۔ حسن آرا۔ ہاں ضرور یہی بات تھی۔ مجھکو انا نے یہ حکمت نہیں بتلائی۔ بھلا ایک سوئی دھاگا تو دو دیکھوں مجھ سے پرویا جاتا ہے یا نہیں۔ محمودہ نے ایک بہت باریک ناکے کی سوئی اور بہت مہین چیک کا دھاگا دیا۔ حسن آرا نے دھاگے کے سرے کو چٹکی سے مروڑ کر جوں ہی ناکے کے برابر لگایا جھپ سے آ گیا۔ تب تو حسن آرا خوشی کے مارے اُچھل پڑی اور بولی آہا جی ہمنے دھاگا پرو لیا آہا جی ہمنے دھاگا پرو لیا۔ مجھکو سینا آ گیا۔ محمودہ۔ نہیں سینا تو ابھی نہیں آیا مگر ذری ہی سی کسر ہے +

## محمودہ نے حسن آرا کو سینا سکھایا

غرض کہ محمودہ نے سیدھی تیپچی لگا دی اور آدھے بالشت کے قریب حسن آرا سے سلوایا۔ اس میں تین چار مرتبہ حسن آرا کے سوئی بھی چبھی اس سے ذری اس کی ہمت سست[2] ہو گئی۔ اور جیسے دھاگا پڑنے پر اُچھلی کودی تھی تیپچی تھوڑی ہی سی تھی کہ جلدی سے محمودہ کو پکڑا دی اور کہا کہ بوا یہ تو بڑا مشکل کام ہے۔ محمودہ میں نے پہلے ہی آپ سے کہا تھا کہ سینے میں بڑی دیدہ ریزی[3] اور محنت ہے۔ لیکن دنیا میں اکثر عورتوں کو بڑی محنتیں کرنی پڑتی ہیں دیکھئے چکّی پیسنا کیسی سخت محنت کا کام ہے۔ مگر آخر سیکڑوں ہزاروں ہم ہی جیسی عورتیں کرتی ہیں اس کے مقابلے میں سینا تو کچھ بھی محنت کا کام نہیں اس کے علاوہ یہ دستور کی بات ہے کیسا ہی آسان کام ہو مبتدی[4] اور نو آموز[5] کو مشکل معلوم ہوا کرتا ہے۔ یہ صرف آپ کی بے مشقی تھی کہ آپنے چند بار سوئی ہاتھ میں چھو لی۔ دیکھئے مجھ کو سیتے سیتے ایسی مشق ہو گئی ہے کہ اگر فرمائیے آپ کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر باتیں کرتی جاؤں ٹانکا بھی درست بیٹھتا چلا جائے۔ سیدھ میں ذرا فرق نہ آئے اور سوئی کے چبھنے چبھلنے کا تو کیا ذکر۔ یہ کہہ کر باقی ماندہ تیپچی محمودہ نے لے دونوں کپڑے برابر کر سوئی جو لگائی تو یا ادھر تھی یا دم کے دم میں اُس سرے جا نکالی

[1] پتا پت سے نکلا کہتے ہیں صفرا کو جس سے مزاج میں تیزی اور جلدی ہوتی ہے پتا مارنا تکلیف کو برداشت کرنا صبر کرنا ۱۲
[2] ایسی جگہ ہمت پست ہو گئی بھی بولتے ہیں ۱۲ [3] لفظی معنی آنکھوں کا گلا دینا اور مرادی معنی آنکھوں کا دکھانا ۱۲ [4] جو شخص کسی کام کو نیا شروع کرے اُس کو مبتدی کہتے ہیں ۱۲ [5] نئے سیکھنے والے کو نو آموز کہتے ہیں ۱۲

حسن آرا۔ دیکھوں کہیں سوئی تو نہیں لگی۔ محمودہ۔ نہیں تو یہ کہہ کر ہاتھ دکھا دیا۔ حسن آرا۔ یہ آپ کی بیچ کی انگلی کھردری کیوں ہے۔ محمودہ نے ہنس کر کہا کہ سوئیوں کے چبھنے کے نشان تو نہیں ہیں مگر میں اس سے انکار نہیں کر سکتی کہ ہے سینے ہی کی بدولت۔ مجھکو انگشتانے کی عادت نہیں۔ بعض کپڑا کلپ[1] دار یا دبیز[2] ہوتا ہے کہ سوئی آسانی سے نہیں نکلتی۔ تب ایک طرف سوئی کو چٹکی سے کھینچنا پڑتا ہے۔ اور بیچ کی انگلی سے ناکے کو سہارا لگانا ہوتا ہے یہ اسی کے نشان ہیں۔ حسن آرا۔ تو پھر کچھ مبتدی پر موقوف نہیں۔ سینے میں سب ہی کی انگلیاں لہولہان رہتی ضرور ہیں۔ محمودہ۔ بڑا تعجب ہے کہ آپ ایسی ذرا سی بے معلوم تکلیف کو بڑی مصیبت خیال کرتی ہیں ایسی ایسی چھوٹی چھوٹی تکلیفیں نہ معلوم کتنی صبح سے شام تک پہنچ جایا کرتی ہیں کھیلنے ہی میں کہیں چوٹ چپیٹ لگ جاتی ہے۔ پھوڑے پھنسی ہوتے رہتے ہیں۔ آنکھیں ہی دکھنے آجاتی ہیں۔ سردی گرمی کی ایذا سے زکام ہوجاتا ہے۔ بخار آنے لگتا ہے۔ حسن آرا۔ ہاں لیکن ایک مجبوری کی تکلیف جس پر اپنا بس نہیں اور ایک اپنے ہاتھوں آفت مول لینا بھلا کیا ضرور ہے کہ بیٹھے بٹھائے میں اپنی انگلیوں کو زخمی کر دوں۔ آنکھوں کو ستاؤں۔ گردن کو دکھاؤں۔ جس کی ناک پر ٹکہ رکھ دیا جیسا چاہا سلوا لیا۔ محمودہ۔ کیا دوسرے کا محتاج ہوکر رہنا تکلیف کی بات نہیں۔ حسن آرا۔ محتاج ہوکر رہنا کیسا خدا نہ کرے ہم کسی کے محتاج کیوں ہونے لگے۔

## محمودہ کا حسن آرا کو (آنانکہ[3] غنی تر اند محتاج تر اند) کا مضمون سمجھانا

محمودہ۔ محتاج کے سر میں کیا سینگ ہوتے ہیں اس سے بڑھ کر محتاجی اور کیا ہوگی کہ آپ کا ایک دن بھی بے نوکروں کے نہیں کٹ[4] سکتا۔ بھلا میں پوچھتی ہوں۔ ماما نہ ہو تو کھانا کون پکائے۔ لونڈیاں نہ ہوں تو پانی کون پلائے۔ منہ کون دھلائے۔ پنکھا کون جھلے۔ چیز کون اٹھا کر دے۔ چارپائی کون بچھائے۔ بچھونے کون کرے۔ گھر میں جھاڑو کون دے۔ یہ تو روزمرہ کے کام ہیں۔ کھانا۔ کپڑا۔ برتن۔ زیور۔ اور ضرورت کی کل چیزیں چھوٹی یا بڑی یہاں تک کہ پانی پینے تک کا مٹی کا آبخورہ۔ کنگھی۔ سوئی۔ سلائی۔ کیا آپنے اپنے ہاتھوں

[1] کپڑے کو چاول یا اسی قسم کی کسی اور چیز میں ڈبونے کو کلپ دینا کہتے ہیں ۱۲ [2] موٹا دلدار ۱۲ [3] جو لوگ زیادہ مالدار ہیں وہی زیادہ محتاج بھی ہیں ۱۲ [4] یعنی نہیں گذر سکتا ۱۲

بنائی ہیں یا لوگوں نے آپ کو بنا کر دی ہیں۔ اسپر بھی آپ کہتی ہیں کہ خدا نہ کرے ہم کسی کے محتاج کیوں ہونے لگے۔
حسن آرا بے شک ضرورت کی سب چیزیں اور لوگ بناتے اور ٹہل خدمت بھی اور لوگ کرتے ہیں۔ مگر کیا کوئی چیز ہمکو
مفت دیجاتا ہے اور کیا بے لیے کوئی ٹہل خدمت کرتا ہے۔ ہر چیز اور ہر کام کے لیے ہم روپیہ خرچ کرتے ہیں۔
روپے کے لالچ سے لوگ خود بخود چیزیں لئے دوڑے چلے آتے ہیں۔ بے بلائے ٹہل خدمت کرنے کو حاضر
ہوتے ہیں۔ روپیہ ہو تو گھر بیٹھے دنیا بھر کا سامان لیلو۔ اور نوکر تو ایک صبح رکھو ایک شام۔ میں تو جانتی
ہوں کہ دولت بڑی چیز ہے۔ جس کے پاس دولت ہے وہ کسی کا محتاج نہیں۔ اور تمام دنیا اُس کی محتاج ہے
محمودہ۔ آہا بیگم صاحب آپ بڑی غلطی کرتی ہیں۔ بھلا اگر لوگ آپ کی دولت کی قدر نہ کریں اور کوئی روپے
کا خواہاں[1] نہ ہو تب آپ کیا کیجیے۔ یہ سن کر تو حسن آرا چپ ہوئی۔ اور سوچ کر کہا تو یہ کہا کہ ایسی صورت میں سوائے
صبر ہے کے اور کیا تدبیر ہے۔ کام کاج ہم سے کچھ ہو نہیں سکتا۔ اور فرض کیا کہ اپنے اوپر جبر سہا اور آپ اُٹھ کر پانی پی
لیا۔ بچھونا اپنے ہی ہاتھوں کر لیا۔ تب بھی کھانا پکانا تو ممکن نہیں اور مانا کہ کوئی سچ سا کھانا مر گر کر پکا لیا۔ کیونکہ
میں نے سنا ہے۔ کہ اماں جان سویاں اور خشکہ اُبال لینا جانتی ہیں مگر ضرورت کی اور ہزاروں چیزیں ہیں کپڑا
اگر ان بنے گا۔ [illegible] گڑھے گا۔ لیکن کیا ایسا بھی ممکن ہے کہ دولت کی قدر روپے کی خواہش ہو۔ محمودہ
بے شک ممکن ہے۔ [illegible] دن ہوئے مجھکو اُستانی جی نے ایک کتاب پڑھائی تھی اُس میں لکھا تھا کہ ابتدائے[2] دنیا میں
بہت مدت تک اشرفی روپیہ پیسے کا چلن کچھ بھی نہ تھا۔ اُس زمانے میں لوگ کھیتی کے کام سے بھی اور جس طرح
اب ہر طرح کا غلہ اور اناج[3] واقسام کی ترکاریاں اور میوے اور پھل پھول لوگ محنت کر کے زمین سے پیدا
کرتے ہیں۔ اُن دنوں کچھ بھی نہیں جانتے تھے۔ سمندر کی مچھلیاں اور جنگل کے جانور مار لاتے اور اُن ہی کے
گوشت سے اپنا پیٹ بھر لیتے یا جنگل میں جو ساگ پات از خود جم اُٹھتا ہے جانوروں کی طرح اُسکو کھا لیتے۔ یہ زرق برق[4]
اور تکلف کے کپڑے جو اب اس زمانے میں ایسے سستے ہیں کہ ہر ایک غریب آدمی کو بھی میسر آجاتے ہیں پہلے
ان کا نام بھی کسی نے نہیں سنا تھا۔ جانوروں کے چمڑے اور ڈھاک وغیرہ کے پتوں سے بدن کو
ڈھانکتے اور عالیشان[5] محلوں کی جگہ درختوں کی چھاؤں اور پہاڑوں کی کھوؤں[6] میں پانی اور سردی

---

[1] چاہنے والا یعنی اس کو روپیہ درکار نہ ہو ۱۲ [2] شروع شروع میں ۱۲ [3] اناج ۱۲ [4] چمک دمک ۱۲ [5] اونچے ۱۲
[6] غاروں۔ گڑھوں ۱۲

گرمی سے پناہ لیتے۔ جوں جوں دنیا کی عمر زیادہ ہوتی گئی آدمی اپنے آرام کے لئے نئے نئے پیشے اور نئی نئی چیزیں ایجاد کرتے گئے۔ یہ تو ممکن نہ تھا کہ ایک آدمی ہر طرح کا کام آپ اکیلا کر لیتا اور ہر طرح کی چیز آپ بنا لیتا اس سبب سے کسی نے ایک کام لیا اور کسی نے دوسرا۔ کوئی کھیتی کرنے لگا۔ کوئی لوہار بنا۔ کوئی بڑھئی۔ کوئی سنار۔ کوئی جولاہا۔ کوئی موچی اس کا یہ مطلب تھا کہ کھیتی والا سب کے لئے کھانے کا غلّہ پیدا کرے۔ لوہار چاقو مقراض وغیرہ لوہے کی چیزیں بنائے۔ بڑھئی پلنگ چارپائی۔ چوکی۔ کرسی وغیرہ لکڑی کی چیزیں۔ سنار زیور گھڑا کرے۔ جولاہا ہر قسم کے کپڑے بُنے۔ اور آپس میں ضرورتوں اور چیزوں کا مبادلہ کر لیا کریں۔ چندے اسی طرح بے روپے بے سکہ دنیا کا کام چلا مگر آخر کار مشکلیں پیش آنے لگیں جس کو کتاب والے نے یوں لکھا ہے کہ اب فرض کرو کہ مثلاً موچی کو کپڑے کی ضرورت ہوئی اور وہ ایک بہت طرحدار جوتی بنا کر جولاہے کے پاس لے گیا۔ کرزن کا دانہ دار چمڑا۔ بیٹھی ہوئی نوک سکڑی ہوئی ایڑی۔ کیمخت کے پان۔ اونچی دیواریں۔ کمایا ہوا۔ تلا بجے کی دوخت اور کہا دیکھو تو شیخ جی کیا جوتی بنا کر لایا ہوں کیچڑ میں پھرو۔ پکی سڑک پر دوڑو۔ نہ تلا گھسے گا نہ صورت بگڑے گی۔ بھراؤ کا نام نہیں۔ برس روز سے کم چلے تو اُلٹی میرے سر مارنا۔ مگر مجھکو گاڑھے کا ایک تھان چاہیئے۔ آٹھ سے نہ ہو تو چھے سے پون گز کا پنھا۔ جولاہا بولا کہ چودھری جوتی تمہاری مرش اور تھان بھی جیسا تم چاہتے ہو موجود۔ سوت بھی گول۔ راچھ بھی پنھے دار ہے۔ خوب ٹھوک ٹھوک کر بنا ہے۔ ماڑی کا نام نہیں۔ مگر وہ پہلی جوتی جو تم نے بنا دی ہے ابھی تک بنی ہے۔ موچی۔ اے شیخ جی تین برس کی جوتی اب تک۔ جولاہا۔ کیوں دن بھر تو کارگاہ میں بیٹھا رہتا ہوں آٹھویں دن کبھی پینٹھ میں جانے کا اتفاق

---

له نئی نکالتے گئے ۱۲ سله بڑھئی ۱۲ سله چندے روز ۱۲ سله خوش قطع ۱۲ هه سیدھی سلائی ۱۲ له جوتی کے تلے میں پرانی دری یا ٹاٹ کے ٹکڑے بھر دیا کرتے ہیں بھراؤ سے یہاں یہ ٹکڑے مراد ہیں ۱۲ شه جس کے تانے میں آٹھ سو تار ہوں اُس کو آٹھ سے اور چھ سو ہوں تو چھ سے کہتے ہیں ۱۲ شه عرض ۱۲ فه راچھ جلاہوں کا ایک اوزار ہے اُس میں تانے کے تار دوڑاتے ہیں ۱۲ نله چوڑی عرض دار ۱۲ لله کلپ ۱۲ عله موجود ہے ۱۲ سله جس کو گڑھے میں پاؤں لٹکا کر جولاہا بنتا ہے اُس کو کارگاہ یا کرگا کہتے ہیں ۱۲ سله بازار ۱۲

ہوا جوتی پر ایسی زد کیا پڑتی ہے دوسرے بھائی ہیں غریب آدمی ہوں پاؤں بھی ہوئے ہوئے[1] کھتا ہوں۔ موچی بیچارہ نا اُمید ہو کر چلا آیا اور پہنچا سنار کے پاس کہ کیوں لالہ تم کو جوتی کی ضرورت ہے۔ سنار۔ ہاں بھائی اچھے آئے۔ دس دن سے ننگے پاؤں پڑا پھرتا ہوں اور اس کے بدلے زیور بھی وہ بنا کردوں کہ تمام برادری میں کسی کے یہاں نہ نکلے۔ موچی۔ اجی ساہ جی کہاں ہم اور کہاں زیور مجھ کو دیکھو کہ چیتھڑے لگائے پھرتا ہوں۔ گھر میں بچوں کے پاس ٹوپی تک نہیں۔ گھر والی پیوند گانٹھتے گانٹھتے ہار گئی۔ کپڑے کی ضرورت ہے۔ سنار۔ کپڑے کی ضرورت ہے تو شیخ نمازی[2] کے پاس جاؤ۔ موچی۔ گیا تھا اُس کے پاس جوتی موچی نے سنار چلو دیکھیں شیخ نمازی کو کچھ گہنا بنوانا ہو۔ سنا تھا کہ بیٹی کا بیاہ کرنے والا ہے تو میں اس کو گہنا بنا دوں گا۔ تم مجکو جوتی دینا اور میں اُس سے تھان لے کر تمکو دیدوں گا۔ ابسنار اور موچی دونوں پھر جولاہے کے پاس گئے۔ سنار۔ شیخ جی کہو بٹیا[3] کا بیاہ کب کرو گے۔ جولاہا۔ چودہری وہ بات تو بگڑ گئی۔ سنار۔ کیوں۔ جولاہا۔ وہ لڑکا بڑا خراب نکلا۔ چور۔ جواری بھانگ[4] پیتا ہے۔ سنار۔ کچھ تم کو گہنا بنوانا ہے۔ جولاہا۔ ابھی تو نہیں جب پھر نسبت ناتہ ٹھہریگا دیکھ لیا جائے گا۔

غرضکہ پھر بیچارے موچی کی جوتی اینڈ[5] رہ گئی۔ جب ہر ایک شخص کو ایسی وقت پیش آنے لگی تو سب نے مل کر یہ تجویز کی کہ چیز کا بدلہ چیز سے ٹھیک نہیں ایک ایسی چیز ٹھہراؤ کہ ہر کوئی ہر ایک چیز کے بدلے اُس کو لے لیا کرے۔ موچی اپنا بنایا ہوا جوتا اُس کی عوض دیا کرے۔ سنار اپنا گھڑا ہوا زیور۔ جولاہا اپنا بُنا ہوا تھان۔ تب سکہ چلا۔ پہلے لوہے کا سکہ تھا اور ایسا بھاری تھا کہ شاید سو روپے کی مالیت کے واسطے چھکڑا بھر ابوجھ ہوتا تھا پھرتا ہے اور چاندی اور سونے کے سکے چلے۔ کہتے ہیں کہ کسی زمانے میں چمڑے کا روپیہ چلا تھا۔ اُس میں بھی سونے کی کیل تھی۔ اب انگریزوں نے وہ انتظام بٹھایا ہے کہ کاغذ کا سکہ چلاتے ہیں ایک ورق کاغذ دس سو۔ ہزار لاکھ روپیے کا ہوتا ہے جتنا روپیہ کاغذ میں لکھا ہے جہاں چاہو بھنا لو نہ بٹہ ہے نہ دستوری۔ پس روپیہ اپنی ذات سے کسی کام کا بھی نہیں نہ اس کو مانند[6] خطائی کی طرح کھاتے نہ اُس کا ہار بنا کر گلے میں پہنتے ہیں مگر جو چیز چاہو روپیہ کے بدلے البتہ

---

[1] مار مار کر ۱۲ [2] جولاہے بیچارے اکثر نمازی ہوتے ہیں تو یہ جولاہے کا نام بہت مناسب ہے ۱۲ [3] بیٹی کو گنوار بٹیا کہتے ہیں ۱۲
[4] بھنگ صحیح بنگ ۱۲ [5] پینے نہ بکی ۱۲ [6] ایک قسم کی مٹھائی کی ٹکیاں ہوتی ہیں ۱۲

لے سکتے ہو پس حقیقت میں درکار ہوتی ہے وہ چیز اور روپیہ اُس کے حاصل کرنے اور بہم پہنچانے کا ایک ذریعہ ہو جاتا ہے۔ یہ حقیقت ہے اُس روپیہ کی جس پر امیروں اور دولتمندوں کو اس قدر ناز ہے
حسن آرا۔ کیا ہی اچھی بات آپ نے مجھ کو بتائی مگر یہ تو فرمائیے کہ جب روپیہ ہر ایک چیز کا عوض ہو سکتا ہے تو جس کے پاس روپیہ ہے گویا وہ ہر ایک چیز کا مالک ہے اور ہر ایک چیز اُس کے اختیار میں ہے تو ضرور روپیہ بڑی قدر و منزلت[1] کی چیز ہے اور روپیہ والوں کو جتنا ناز اور جتنا گھمنڈ ہو سب بجا اور درست ہے۔ محمودہ
گھمنڈ کی کوئی وجہ نہیں پائی روپیہ بے شک چیز کا بدل ہے مگر خود اُس چیز کا کام نہیں دے سکتا۔ مثلاً فرض کرو کہ ہم کو ایک جوتی کی ضرورت ہے تو دو باتیں ہیں ایک یہ کہ جوتی درکار تھی اور جوتی موجود ہے اور دوسری یہ کہ جوتی تو موجود نہیں مگر روپیہ ہے جس کے بدلے ہم جوتی مول لے سکتے ہیں یہ دونوں باتیں غور کیجئے ہرگز یکساں نہیں پھر بھی روپیہ والے کو اتنی حاجت باقی ہے کہ روپیہ لے کر بازار جائے اور جوتی مول لائے۔ فرض کیجئے کہ جوتی نہ ملی یا ملی اور قیمت نہ ٹھہری تو آخر روپیہ والا مجبور رہے گا یا نہیں۔ اور یہ بھی سوچنے کی بات ہے کہ جب روپیہ والا جوتی لینے جاتا ہے یہ جوتی کا محتاج ہے مگر جوتی والا حقیقت میں روپیہ کا محتاج نہیں بلکہ وہ اُس چیز کا محتاج ہے جس کے بدلے جوتی کی قیمت خرچ کرے گا غرض کہ روپیہ والا زیادہ محتاج ہے اور اگر زیادہ نہیں تو جوتی والے کے برابر سہی[2]۔ پھر اس کو گھمنڈ کس بات کا ہے۔ ایک چیز کا یہ خواہشمند ہے یعنی جوتی کا اور دوسری چیز یعنے روپے کا دوسرا۔
حسن آرا۔ لیکن روپے کے بدلے ہر وقت چیز میسر آسکتی ہے۔ محمودہ۔ یہ غلطی ہے اکثر ایسا ہوتا ہے کہ پیسے کی جگہ دو دو دینے کو موجود ہیں اور چیز نہیں ملتی۔ میری اماں جان کبھی غدر[3] کے حالات بیان کیا کرتی ہیں کہ سب لوگ بھاگ کر سلطان جی[4] میں جا رہے تھے روپے کا سیر بھر آٹا تلاش کرتے تھے

[1] قدر اور منزلت دونو ہم معنی ہیں ۱۲
[2] محمودہ نے باتوں ہی باتوں میں دولتمندوں کو جوتی والے کے برابر کر دیا ۱۲
[3] غدر سے مراد وہ ہنگامہ ہے کہ ۱۸۵۷ء میں کچھ سرکاری فوج نمک حرامی کر کے سرکار سے پھر گئی تھی آخر چند مہینوں کی شورش کے بعد سرکار نے باغیوں کو خوب سزا دی ہنگامہ فرو ہو گیا ۱۲
[4] دلی کے دکھن کی طرف دو میل کے فاصلے پر ایک گاؤں ہے چونکہ وہاں حضرت سلطان الاولیاء نظام الدینؒ کا مزار ہے اس سے اس بستی کا نام سلطان جی پڑ گیا ہے۔ ہر برس دن ربیع الاول کی سترھویں کو بڑا بھاری عرس ہوتا ہے اور یہ عرس دلی کے مشہور میلوں میں ہے ۱۲

اور نہیں ملتا تھا۔ دن بھر مردوے روپے لئے لئے پھرتے تھے اور شام کو ہار کر خالی ہاتھ چلے آتے تھے غدر کے سبب رسد کا باہر سے آنا بالکل بند تھا۔ گاؤں والوں کے پاس جو رسد تھی وہ کہتے تھے کہ روپیہ لے کر ہم کیا کریں گے گھر میں تھوڑا بہت اناج رکھا ہے تو بال بچوں کا سہارا تو ہے۔ حسن آرا البتہ اگر ایسا اتفاق پیش آ جائے تو روپیہ محض نکما ہے مگر کیا روز روز غدر ہوتا پڑا ہے یہ بھی خدا جانے کیا بات تھی اب تو جس کے پاس دولت ہے وہی آسودہ[1] ہے۔

## ایک غریب خاندان کی آسودہ زندگی کی مثال دے کر یہ ثابت کرنا کہ تکلفات موجب زحمت[2] ہیں اور آرام طلبی[3] باعث کلفت[4]

محمودہ۔ دولت سے ہرگز ہرگز آسودگی حاصل نہیں ہوتی اُستانی جی اسی ہمسائی کا حال دکھا دکھا کر مجھکو سمجھایا کرتی ہیں کہ دیکھو کیا آزاد آسودہ زندگی اس کی ہے۔ ایک آپ ہے۔ ایک میاں ہے اور چار پانچ بچے ہیں تو بہت چھوٹے چھوٹے ہیں کچھ کام کاج کرنے جوگ نہیں میاں کہیں نہر پر مٹی ڈھویا کرتا ہے۔ آپ پسائی کا پیتی ہے مکان پر جا کر دیکھو نہ تخت ہے نہ فرش۔ شاید ٹوٹی پھوٹی[5] چار پائیاں ہیں بے تکلف گھر[6] سی چار پائیوں پر سب سوتے ہیں۔ برتنوں میں مٹی کے گھڑے مٹی کی ہنڈیاں۔ مٹی کے پیالے اور رکابیاں اور لکڑی کی ڈوئی اللہ اللہ خیر صلاح[7]۔ حسن آرا یہ بھی آزاد اور آسودہ زندگی ہے۔ خدا دشمن کو بھی یہ عیش نہ دکھائے۔ دنیا میں اس سے بڑھ کر اور کیا مصیبت ہوگی وہ اپنی جان سے ہلاک ہے آپ کو اور اُستانی جی کو اُس کی آسودگی پر رشک ہے۔ محمودہ پہلے مجھکو بھی استانی جی کے کہنے پر اچنبھا ہوا تھا مگر مدتوں میں ہمسائی اور اُس کے بچوں کی حالت میں غور کرتی رہی۔ آخر میں نے بھی سمجھا کہ اُستانی جی سچ کہتی ہیں۔ سوچنے سے یہ معلوم ہوا کہ جسمانی[8]

---

[1] آرام سے ہے ۱۲ [2] تکلیف کا سبب ۱۲ [3] آرام طلب ہونا ۱۲ [4] موجب زحمت اور باعث کلفت ہم معنے ہیں ۱۲ [5] جیسے کچھوا ہو [7] یہ جملہ بس کے موقع پر بولتے ہیں ۱۲ [8] بدن سے متعلق ۱۲

آرام اور جسمانی تکلیفیں سب عادت پر موقوف ہیں جس کو محنت کی عادت ہے وہ اُسی میں ایسا خوش رہتا ہے کہ ہم نکمے پڑے رہنے میں ہرگز وہ خوشی حاصل نہیں کر سکتے۔

ابھی ہمسائی میں نے دیکھا ہے کہ برسات کی چپچپی گرمی پڑ رہی ہے اور ہوا بند ہے کہ پتّا تک نہیں ہلتا۔ میں باہر صحن میں کھڑی برابر پنکھا اپنے تئیں ہلائے جاتی ہوں اور ندیوں پسینا نکلا چلا آتا ہے دم ہولا ہولا اُٹھتا ہے اور خدا سلامت رکھے بی ہمسائی ہیں کہ دالان کے اندر اکیلی چکی پیس رہی ہیں اور میں نے کان لگا کر سنا تو معلوم ہوا کہ آپ خیر سے ایسی خوش ہیں کہ مزے میں کچھ گا بھی رہی ہیں مجھ کو پہلے تو شبہ ہوا کہ اس حالت میں اس کو کیا خاک گانا سوجھا ہوگا لیکن جب میں نے کھڑکی میں سے آواز دی تو بہت ہشاش بشاش ہو کر بولی کیا ہے۔ بیٹا۔ استانی جی سے کہو دو چار گلے اور رہ گئے ہیں آٹا میں اب لائی کی لائی ایسی کراری آواز سے جواب دیا کہ کوئی بات تکلیف کی نہ معلوم ہوئی۔ تھوڑی دیر بعد دیکھتی کیا ہوں کہ آپ آٹا لئے ہنستی چلی آتی ہیں۔ آٹے کے ساتھ باٹ ترازو لے آٹا تولا۔ چھانا مٹکے میں بھرا۔ استانی جی نے کہا ہمسائی آٹے کا مٹکا خوب اچھی طرح ڈھک دیا یا نہیں۔ ہمسائی۔ ہاں بی بڑا طباق ڈھک اوپر سے پنسیری رکھ دی ہے۔ استانی جی۔ اچھا رخصت۔ ہمسائی کیا اور پیسنی نہ دو گی۔ استانی جی نے کتاب دیکھ کر کہا نہیں ابھی ضرورت نہیں چار پانچ دن کا آٹا ہے برسات میں کئی دن نہیں جہاں ذرا دیر ہوئی آٹے میں سُرسریاں پیدا ہو جاتی ہیں کھٹانے لگتا ہے۔

ہمسائی۔ نہ بی بی پیسنی تو دے ہی دو۔ استانی جی۔ کمبخت ایک دن تو آرام لیا کر۔ بلا کی گرمی پڑ رہی ہے تیرا جی نہیں گھبراتا۔ ہمسائی۔ کیا کہوں کچھ ایسی عادت ہے جس دن پسینا نہیں ہوتا تمام بدن دُکھا کرتا ہے۔ اور کھانا ایسا معلوم ہوتا ہے کہ چھاتی پر دھرا ہے۔ خالی بیٹھے کچھ الکسی سی معلوم ہوتی ہے کہ جی نہیں لگتا۔ محمودہ۔ میں نے اپنے جی میں کہا کہ یہ بیچاری مصیبت کی کیا کیا کچھ شکایتیں ہو رہی ہیں۔

---

سلہ چپچپی ہوئی ۱۲ سلہ خوش و خرم ۱۲ سلہ چکی میں ایک دفعہ پیسنے والے ڈالے جاتے ہیں اُن کو گلا کہتے ہیں ۱۲ سلہ اب لائی کی لائی یعنی ابھی لائی ۱۲ سلہ پیسنے کے لئے جتنا اناج دیا جائے اس کو پیسنی کہتے ہیں ۱۲ سلہ معلوم ہوتا ہے اصغری آٹے کا حساب کسی کتاب میں لکھا کرتی تھی اس سے اُس کا سلیقہ خانہ داری ظاہر ہوتا ہے ۱۲ سلہ کیڑے جو آٹے میں پیدا ہو جاتے ہیں ۱۲

استانی جی چیتے کو تو دو نگر ہمسائی گیہوں جھکتے ہوئے دیتی ہوں۔ آٹا اُڑتا ہوا کیوں ہوتا ہی
ہمسائی۔ گیہوں سیلے ہوئے تھے۔ پہلے ہی گلے میں دلیا نکلنے لگا تو میں نے ذرا آنچ دکھا دی
تھی نہیں بیبی تو باہر ہوا میں بھی نہیں پیستی۔ دالان کے اندر پیسا کرتی ہوں جہاں ہوا کا گزر نہیں
استانی جی۔ کیا بتاؤں کئی دن سے راہ دیکھتی ہوں کوئی گدھے والا گلی میں بولے تو دو بورے
مٹی لے لوں دالان بھی لیپ جائے اور چولھے بھی ٹوٹ گئے ہیں پھر سے لیس پوت ہو جائے۔ مٹی
ہوتی تو میں تم سے چولھے بنوا لیتی۔ ہمسائی۔ مٹی کا ملنا کیا مشکل ہی ہمت[1] باپ کے پاس تھوڑی دیر
میں روٹی لے کر جائے گا اُدھر سے ایک ٹوکرا مٹی بھی بھر لائے گا۔ نہر کی مٹی چکنی اور پائدار بھی ہوتی ہی
استانی جی۔ اگر مٹی آجائے تو کل پسائی کے بدلے یہی کام کرو۔ ہمسائی۔ دعائیں دینے لگی۔ تھوڑی
دیر کے بعد دیکھتی کیا ہوں کہ ہمت کی چھوٹی بہن کوئی دس برس کی ایک بڑا ٹوکرا سر پر رکھے آگے آگے
اور بی ہمسائی پیچھے پیچھے چلی آتی ہیں۔ نگوڑی لڑکی کو دیکھ کر تو مجھے بہت ہی ترس آیا۔ مجکو نہیں
معلوم تھا کہ یہ کیا لائی ہی لیکن میں نے جلدی سے دوڑ دروازے سے ٹوکرا اُتروا لیا دیکھوں تو نہر
کی گیلی مٹی ہی۔

میں نے کہا اری تجکو خدا کی سنوار یہ تو نے کیا غضب کیا نگوڑی اتنا بوجھ۔ اتنے میں ہمسائی بھی آ پہنچی
اور میں اُس سے لڑنے لگی کہ ہمسائی ذرا تمھارے دل میں رحم نہیں اس لڑکی کی بساط دیکھو اتنے بوجھ
کا گھر سے یہاں تک لانا دیکھو لڑکی ایسی ہی دو بھر ہے تو بلا سے نگوڑی کو ایک دن زہر دے کر سلا رکھو واہ
کوئی سوتیلی ماں بھی ایسا نہ کرتی ہوگی۔ ٹوکرا میں نے اُتروایا تھا ایسا بھاری بوجھل پتھر تھا کہ آدھی ہی
دور ہاتھ سے چھوٹ پڑا۔ نہر کی گیلی مٹی خدا کی پناہ لوہا بھی ہلکا ہوتا ہے میرا تو اتنی ہی دیر میں دم
پھول گیا۔ میں نے تو کس شد و مد[3] سے ہمسائی کو الزام دینا چاہا تھا لیکن ہمسائی نے سرسری[4] طور پر یہ
کہہ کر ٹال دیا کہ بیوی ہم غریب آدمی ہیں اور یہ غریب گھر کی بیٹی ہی ہم کو تو رات دن بوجھ اُٹھاتے
گزرتی ہی۔ مٹی کی ٹوکری کی کیا حقیقت ہی یہ تو اکیلی چار پائیاں اُٹھا لاتی ہے پرسوں رہا[5] نے

---

[1] ہمسائی کے بیٹے کا نام ہے ۱۲ [2] یعنی لمبی چوڑی ۱۲ [3] آسانی سے روا روی کے طور پر ۱۲ [4] چکی کے کھُردرا
ہو رہا تا کہتے ہیں

کے بیٹے چکی کا پاٹ دروازے پر کھڑے[1] کو دے آئی تھی ہمارے بچے امیر زادیوں کی طرح باریک جان
اور نازک بیگم اور حسین خانم ہوں تو ایک دن بھی کام نہ چلے۔ ہمسائی کی یہ بات سن کر مجھ کو ایسی ندامت[2]
ہوئی کہ پسینے پسینے ہو گئی اور جی میں سوچی کہ الٰہی کیا بات ہے ان لوگوں کو پیٹ بھر کھانا تو نصیب نہیں
ہوتا پھر اتنے قوی اور مضبوط کیوں ہیں۔ ایک دن میں نے استانی جی سے پوچھا تو انھوں نے
کہا یہ سب زور اور سب بوتا اور سارا بل محنت کا ہے ہم لوگ دن رات احدیوں[3] کی طرح نکمے پڑے
رہتے ہیں۔ کھانا جیسا کھایا ویسا ہی پیٹ میں رکھا رہا۔ نہ ہضم درست ہے نہ کھل کر بھوک لگتی ہے
سدا کے روگی ہمیشہ کے دکھیا۔ کبھی قبض۔ کبھی تبخیر۔ آئے دن آدمی حکیم کے یہاں موجود علاج
کی عادت۔ دوا کا معمول۔ ہم لوگوں کے مزاج ہیں کہ چھوئی موئی کے درخت ہیں ذرا ٹھیس لگی اور
کملا کر رہ گیا۔ کوئی موسم ہو ہم کو کچھ نہ کچھ شکایت ضرور رہتی ہے۔ گرمی ہے۔ تو کہیں درد کے مارے
سر پھٹا پڑتا ہے۔ آنکھیں جلتی ہیں۔ ہتھیلیوں اور تلوؤں سے آگ نکلتی ہے یوں ہی عمر بھر بھوک
کو روتے رہے گرمیوں میں رہی سہی اور بھی گئی گزری ہوئی۔ نہ برف اور شربت کے پانی سے تسکین
ہوتی ہے۔ نہ انار اور فالسے اور عناب اور نیلوفر کے شربتوں سے تسلی۔ برسات آئی تو مکھیوں اور
مچھروں کے واسطے وہ وہ اہتمام ہو رہے ہیں کہ گویا کسی بادشاہ کے ملک پر غنیم[4] چڑھ آیا۔ پروا ہوا
کے سبب قوت ہاضمہ[5] بالکل معطل[6] ریح[7] کا درد۔ صبح کو شانوں میں تھا تو دوپہر کو کمر میں اور شام کو پنڈلیوں
میں۔ جاڑا آیا تو زکام اور کھانسی اور نزلے کو ساتھ لایا۔ اب سر ہے کہ کہے میں نہیں[9] ایک آرام طلبی نے
ہم کو سب نعمتوں کے مزے اور سب آسائشوں کی لذت سے بے نصیب کر رکھا ہے کھانے میں لاکھ لاکھ
تکلف کئے مگر وہ ذائقہ نہ ملا جو غریب آدمیوں کو سوکھی روٹی اور نمک مرچ کی چٹنی میں ہر روز میسر
ہے نیند سدا اچاٹ رہی دن اور رات کوشش کرتے ہیں کہ گھڑی دو گھڑی کو آرام سے سو رہیں
مگر نیند ہے کہ ذرا کھٹکا ہوا اور کوسوں دور۔ مجھ کو اس ہمسائی کا حال دیکھ کر بڑی حیرت ہوا کرتی

---

[1] چکی کا رہانے والا ۱۲ [2] شرمندگی ۱۲ [3] بادشاہی دنوں میں جو لوگ بے کار تنخواہ پاتے تھے احدی
کہلاتے تھے ۱۲ [4] دشمن ۱۲ [5] کھانا ہضم کرنے کی طاقت ۱۲ [6] بے کار ۱۲ [7] بادی ۱۲ [8]
منہ موڑتے ہوں ۱۲ [9] قابو میں نہیں ۱۲

ایک دن کا مذکور ہے کہ میں گرمی کے مارے رات کے وقت کوٹھے پر گھبرائی گھبرائی پھر رہی تھی دیکھتی کیا ہوں
کہ ہمسائی کے پانچوں بچے ایک کے اوپر ایک نہ بچھونا ہے نہ تکیہ نہ پنکھا کھری چارپائی پر مزے میں پڑے
خراٹے لے رہے ہیں چھ برس میرے بیاہ کو ہوئے میرے[١] منہ میں خاک میں نے تو کسی کو دکھ بیماری
کی شکایت ہمسائی سے نہیں سنی۔ فصل بدلنے کو ہوتی ہے تو قاعدہ ہے کہ اچھے بچے۔ آدمی کو بھی
بخار ہی آجاتا ہے مگر ماشاء اللہ نہیں آتا تو ہمسائی اور ہمسائی کے بچوں کو یہ تو غریبی ہے کہ چولھا
کبھی دو وقت نہیں سلگتا مگر بچوں کو دیکھو چونچال توانا[٢] بھلا یہ چھوٹی لڑکی تمہارے عندیے[٣] میں کے
برس کی ہوگی۔ میں کوئی دس برس کی۔ استانی جی میری جو بٹیا تھا میرے آگے پر ہوئی ہے خیر سے
چھ برس پورے ہو چکے ساتویں میں لگی ہے[٤]۔ ماشاء اللہ[٥] کیا اچھا ٹھان ہے محمودہ دیکھو تم سے بھی نکلتی ہوئی
ہے حسن آرا۔ یہ بات بہت ٹھیک ہے ہمارے گھر بھی لونڈیاں اور نوکروں کا یہی حال ہے کھا کھا کر ایسے
موٹے ہوئے ہیں کہ پہچان نہیں پڑتے۔ محمودہ۔ بھلا کیا سبب ہے کہ آپ لوگ گھر کے مالک مختار خدا کا دیا سب
کچھ موجود سب کچھ میسر اور بدن پر دیکھو تو بوٹی نہیں۔ لونڈیاں لاکھ چوری کریں پھر بھی گھر والیوں کی برابری
نہیں کر سکتیں۔ حسن آرا۔ البتہ یہی معلوم ہوتا ہے کہ کچھ محنت کا ہی سبب ہے مگر یہ تو فرمائیے کہ جو کام لونڈیوں کے کرنے
کے ہیں ہم کیونکر کرنے لگیں۔ اول تو ہو نہیں سکتے اور جو جان مار کر ایک آدھ کام کیا بھی تو لپٹے ہی کہنے والے حقیر[٦]
سمجھنے لگیں۔ محمودہ۔ ہو سکنے اور نہ ہو سکنے کی کچھ نہ پوچھئے آدمی کے برابر سخت نہیں اور آدمی کے برابر
کوئی چیز نرم بھی نہیں۔ ہم ہی جیسی عورتیں ہیں جو چکی پیستی ہیں اور وہ وہ کام کرتی ہیں جو شہر کے بعضے مردوں
سے نہ ہو سکیں اور یہی عورتیں ہیں جن کو اپنی ہی جان دوبھر ہے کام کا کیا ذکر اور محنت کا کیا مذکور جیسی عادت
ڈالو ویسی ہی پڑ جاتی ہے اور کہنے والوں کے حقیر سمجھنے کی تو کوئی وجہ نہیں نوکر چاکر ہوتے ساتے اپنے
ہاتھوں کام کرنے سے تو میرے نزدیک لوگوں کی نظروں میں اور عزت زیادہ ہونی چاہیئے۔ کتنی خوبی کی بات
ہے کہ ٹہل کو نوکر خدمت کو لونڈیاں ہوں اور اپنے ہاتھوں کام کرنا آدمی عار[٧] نہ سمجھے۔ استانی جی کو دیکھو یا بھی

---

[١] یہ جملہ نظر نہ لگنے کے لئے کہہ لیا کرتے ہیں ۱۲ [٢] موٹے تازے ہٹے کٹے ۱۲ [٣] نزدیک ۱۲
[٤] یعنی ساتواں برس شروع ہے ۱۲ [٥] جو خدا چاہے نظر نہ لگنے کے لئے کہا جاتا ہے ۱۲ [٦] ذلیل ۱۲
[٧] عیب ۱۲

